

23: سورۃ المومنون

| ترتیب تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 23 | سُوْرَةُ الْمُؤْمِنُوْن | مکی | 6 | 118 | 18 | قَدْ اَفْلَحَ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

آیات نمبر 1 تا 22 میں اہل ایمان کے لئے کامیابی اور جنت کی بشارت اور ان اعمال و شرائط کا ذکر جو اس کامیابی کے لئے درکار ہیں۔ قیامت میں دوبارہ زندہ کئے جانے کے حوالے سے انسان کی پیدائش کے مختلف مراحل کا ذکر۔ اس کائنات میں اللہ کی ربوبیت کے آثار و شواہد اور اس دنیا میں انسان کو عطا کی گئی نعمتوں کے حوالے سے غور و فکر کی دعوت۔

قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ﴿۱﴾ الَّذِیْنَ هُمْ فِیْ صَلَاتِهِمْ خٰشِعُوْنَ ﴿۲﴾ یقیناً وہ ایمان والے کامیاب ہو گئے، جو اپنی نماز میں عجز و نیاز کرتے ہیں

وَ الَّذِیْنَ هُمْ عَنِ اللَّغْوِ مُعْرِضُوْنَ ﴿۳﴾ اور جو بے کار اور لغو باتوں سے اعراض کرتے ہیں

وَ الَّذِیْنَ هُمْ لِلزَّكٰوةِ فٰعِلُوْنَ ﴿۴﴾ اور وہ لوگ جو زکوٰۃ ادا کرتے ہیں

وَ الَّذِیْنَ هُمْ لِفُرُوْجِهِمْ حٰفِظُوْنَ ﴿۵﴾ اِلَّا عَلٰۤى اَزْوَاجِهِمْ اَوْ مَا مَلَكَتْ اَیْمَانُهُمْ فَاِنَّهُمْ غَیْرُ مَلُوْمِیْنَ ﴿۶﴾ اور وہ لوگ جو اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرتے ہیں، سوائے اپنی بیویوں اور اپنی ملکیت میں آئی ہوئی کنیزوں کے، کیونکہ ان کے معاملہ میں ان پر کوئی ملامت نہیں

فَمَنِ ابْتَغٰى وَرَآءَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓىِٕكَ هُمُ الْعٰدُوْنَ ﴿۷﴾ البتہ جو کوئی اِن کے علاوہ کسی اور کا طلبگار ہو گا، سو ایسے ہی لوگ حد سے تجاوز کرنے والے ہیں

وَ الَّذِیْنَ هُمْ لِاَمٰنٰتِهِمْ وَ عَهْدِهِمْ رٰعُوْنَ ﴿۸﴾ اور وہ لوگ جو اپنی امانتوں اور اپنے عہد و پیمان کی پاسداری کرنے والے ہیں

وَ الَّذِیْنَ هُمْ عَلٰى صَلَوٰتِهِمْ یُحَافِظُوْنَ ﴿۹﴾ اور وہ لوگ جو

اپنی نمازوں کی پابندی کرنے والے ہیں اُولٰٓئِكَ هُمُ الْوٰرِثُوْنَ ﴿١٠﴾ الَّذِيْنَ يَرِثُوْنَ
الْفِرْدَوْسَ ۭ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿١١﴾ یہی لوگ وارث ہیں، جو جنت کے سب سے
اعلیٰ باغات فردوس کی میراث پائیں گے، وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے۔ وَلَقَدْ
خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ طِيْنٍ ﴿١٢﴾ اور بیشک ابتداء میں ہم نے انسان کی
تخلیق مٹی کے جوہر سے کی ثُمَّ جَعَلْنٰهُ نُطْفَةً فِيْ قَرَارٍ مَّكِيْنٍ ﴿١٣﴾ پھر ہم نے
اسے نطفہ بنا کر ایک محفوظ مقام پر رکھا ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا
الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ۤ ثُمَّ
اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ۭ پھر ہم نے اس نطفہ کو جنین کی شکل میں تبدیل کر دیا جو رحم
مادر میں جونک کی صورت میں چمٹ جاتا ہے پھر اس جنین کو ایک ایسے لوتھڑے کی
شکل میں تبدیل کیا جو دانتوں سے چبایا ہوا لگتا ہے، پھر اس ہی میں سے ہڈیاں بنائیں،
پھر ہڈیوں پر گوشت چڑھایا پھر ان تمام تبدیلیوں کے بعد ہم نے اسے ایک بالکل ہی
نئی صورت میں اٹھا کھڑا کیا فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ﴿١٤﴾ سو کیسی بڑی
شان ہے اللہ کی جو سب سے بہترین تخلیق کرنے والا ہے ثُمَّ اِنَّكُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ
لَمَيِّتُوْنَ ﴿١٥﴾ پھر اس سب کے بعد یقیناً تم مرنے والے ہو ثُمَّ اِنَّكُمْ يَوْمَ
الْقِيٰمَةِ تُبْعَثُوْنَ ﴿١٦﴾ پھر تم یقینا قیامت کے دن دوبارہ زندہ کرکے اٹھائے جاؤ گے
وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَاۗئِقَ ڰ وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِيْنَ ﴿١٧﴾
اور بلاشبہ ہم نے تمہارے اوپر سات آسمان بنائے اور ہم اس عمل تخلیق کے دوران

مخلوق کی ضروریات اور مصلحتوں سے بے خبر نہ تھے وَ اَنۡزَلۡنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ فَاَسۡکَنّٰہُ فِی الۡاَرۡضِ ٭ۖ وَ اِنَّا عَلٰی ذَہَابٍۭ بِہٖ لَقٰدِرُوۡنَ ﴿ۚ۱۸﴾ اور ہم ہی نے ایک خاص مقدار میں آسمان سے پانی کو زمین پر نازل کیا پھر اس پانی کو زمین ہی میں ٹھہرا دیا اور ہم اس پانی کو واپس لے جانے پر بھی قادر ہیں فَاَنۡشَاۡنَا لَکُمۡ بِہٖ جَنّٰتٍ مِّنۡ نَّخِیۡلٍ وَّ اَعۡنَابٍ ۘ لَکُمۡ فِیۡہَا فَوَاکِہُ کَثِیۡرَۃٌ وَّ مِنۡہَا تَاۡکُلُوۡنَ ﴿ۙ۱۹﴾ پھر اس پانی کے ذریعے سے ہم نے تمہارے لئے کھجوروں اور انگوروں کے باغ پیدا کر دیئے۔ ان باغوں میں تمہارے لئے بکثرت میوے پیدا ہوتے ہیں اور ان میں سے تم کھاتے بھی ہو وَ شَجَرَۃً تَخۡرُجُ مِنۡ طُوۡرِ سَیۡنَآءَ تَنۡۢبُتُ بِالدُّہۡنِ وَ صِبۡغٍ لِّلۡاٰکِلِیۡنَ ﴿۲۰﴾ اور اسی پانی سے ہم نے زیتون کا درخت بھی پیدا کیا جو طور سینا پر بکثرت پیدا ہوتا ہے، اس درخت میں تیل ہوتا ہے جو کھانے والوں کے لئے نہایت اچھا سالن ہے وَ اِنَّ لَکُمۡ فِی الۡاَنۡعَامِ لَعِبۡرَۃً ؕ اے لوگو! تمہارے لئے مویشی جانوروں میں بھی غور فکر کا بڑا سامان موجود ہے نُسۡقِیۡکُمۡ مِّمَّا فِیۡ بُطُوۡنِہَا وَ لَکُمۡ فِیۡہَا مَنَافِعُ کَثِیۡرَۃٌ وَّ مِنۡہَا تَاۡکُلُوۡنَ ﴿ۙ۲۱﴾ ان جانوروں کے پیٹ میں جو کچھ ہے، اس ہی میں سے ہم تمہیں دودھ پلاتے ہیں اور تمہارے لئے ان جانوروں میں اور بھی بہت سے فائدے ہیں اور ان میں سے بعض کو تم کھاتے بھی ہو وَ عَلَیۡہَا وَ عَلَی الۡفُلۡکِ تُحۡمَلُوۡنَ ﴿۲۲﴾ؑ اور تم خشکی میں ان جانوروں پر اور پانی میں کشتی پر سوار ہوتے ہو رکوع [۱]

